نوجوان ہیچکر بھی جو علم و ہنر ملے ٭ جن سے ملے جہاں سے ملے جسقدر ملے

ہندوستان جیسے بدنصیب ملک کو آزادی دلانے والا

رسالہ

# کلید کامیابی

(حصہ اول)

جسکو شیخ عبدالغفور عالم مظفرنگری نے صرف طلبا کیلئے مرتب کیا

## عرض مؤلف

میں ایک مدت سے اس تلاش میں تھا کہ مجھکو کوئی ملک اور قوم کی ایسی ٹھوس خدمت ملے جس سے کہ بدنصیب ہندوستان کی غلامی کی زنجیریں کٹ سکیں اسی جستجو میں کافی سرمایہ خرچ کرکے استادانِ فن سے یہ چند نسخہ سہل اور مفید حاصل کرکے نونہالانِ قوم یعنی طالب علموں کی خدمت میں پیش کرتا ہوں تاکہ جاپان کے بچوں کی طرح تعلیم کے ساتھ ساتھ اپنے لئے بھی فائدہ حاصل کریں۔

قیمت عوام سے فی جلد ایکروپیہ    طالبعلموں سے فی جلد ایک آنہ

۷۸۶

ہے لطف جب کسیکو یہ حرفت شعار ہو ؛ ہر ایک گریجویٹ یہاں دستکار ہو

بی اے بنے لوہار تو ایم اے چمار ہو ؛ پھر دیکھیئے کہ ملک میں کیسی بہار ہو

## سیاہ بوٹ پالش

بیز ویکس ۴ آونس ۔ کارنوبا ویکس ۱/۲ ۱ آونس سیریسن ویکس ۱/۲ ۱ آونس ۔ تیل تارپین ۱۵ آونس ۔ بے لوپ ۱/۲ ۱ آونس ۔ نگروسین حسب ضرورت ۔ پانی حسب ضرورت ۔

ترکیب ۔ صابون کے چھوٹے چھوٹے ٹکڑے کرکے پانی کی تھوڑی سی مقدار میں نرم آگ پر حل کریں ۔ دوسری طرف سب اقسام کے موم نرم آگ پر پگھلائیں آگ سے دور کرکے تارپین کے تیل کو نگروسین میں جو پہلے سے ملایا گیا ہو دھار باندھ کر ڈالیں اور ملاتے جائیں ۔ جب تک اچھی طرح سے ٹھنڈا نہ ہو جاوے ۔ اب بو دور کرنے کے لئے چند قطرہ برگیموٹ آئل ملا دیں ۔ اور چھوٹی چھوٹی ڈبیوں میں بند کرکے فروخت کریں ۔

## فروٹ سالٹ

ٹارٹرک ایسڈ ۲ آونس ۔ سوڈیم بائیکاربونیٹ ۲ آونس میگنیشم سلیفٹ ۱ آونس میگنیشم سائٹریٹ ۲ آونس ۔ پوٹاسیم بائی ٹارٹریٹ ۲ آونس ۔ وائٹ شوگر (کھانڈ) ۴ ۔ آونس تمام ادویہ کو الگ الگ باریک پیسکر باہم ملالیں اور مختلف شیشیوں میں بھر کر سوائے فروٹ سالٹ کے کسی اور نام سے فروخت کریں ۔

## شیشہ جوڑنیکا مصالحہ

یہ نسخہ بھی بہت کار آمد اور فائدہ کی چیز ہے جو چینی اور کانچ کے ٹوٹے ہوئے برتنوں کو

جوڑنے میں بہترین چیز ہے۔
کلوروفارم ایک آؤنس ۴ ڈرام کیچار ٹر ۱۳ آؤنس
اسپرٹ ۱۱ آؤنس مصطگی ۵ تولہ سب کو ملا کر
ایک ہفتہ تک بند رہنے دیں۔
ترکیب استعمال۔ ٹوٹے ہوئے برتن
کے جوڑ پر دونوں طرف لگا کر تھوڑی دیر
اسی طرح پکڑ کر دھوپ میں رکھیں۔

## چوہوں کے ڈیتھ وارنٹ

تمام بڑے بڑے شہروں میں اس عنوان
کے بڑے بڑے سائن بورڈ دیکھے گئے جب
اس دوا کا تجربہ کیا گیا تو واقعی بیحد مفید
ثابت ہوئی۔
بیریم کاربونیٹ ۸ آؤنس بازار سے خرید لو
اور ایک ایک تولہ کے پیکٹ بنا کر فروخت
کرو۔ اگر اس دوا کو پانی میں گھول کر چھڑک دیا
جائے تو چوہے بھاگ جائینگے اور آٹے میں
ملا کر گولیاں رکھو تو جو چوہا کھائیگا مر جائے گا۔

## حجامت بنانیکا صابون

یہ صابون جھاگ بیشمار دیتا ہے علاوہ
ازیں بالوں کو نرم کر کے انکو کاٹنے میں آسانی
پیدا کرتا ہے۔ اس کی بھی لاکھوں روپے کی
تجارت ہوتی ہے۔
معمولی صابن ایک پاؤنڈ نصف پونڈ پانی
میں حل کریں بعد ازاں چربی ویل مچھلی (جو انگریزی
دوافروشوں سے مل سکتی ہے) ایک آؤنس
روغن بادام ۴ آؤنس سب کو ملا کر نرم آنچ
پر گھلالیں اور اسی گرم حالت میں گلیسرین
۱۲ آؤنس پوٹاسیم کاربونیٹ ایک آؤنس
پانی دو آؤنس میں ملا کر رکھ لیں اور نرم آنچ پر
پانی خشک کریں اور ٹکیہ بنالیں۔

## سن لائیٹ جیسا صابون

سوڈا کاسٹک $\frac{۹۹ \times ۹۸}{\text{ہو گری}}$ ایک سیر پانی چار سیر
تیل ارنڈی ۲ سیر تیل ناریل ۳ سیر تیل مہوہ ۵ سیر

سہ ٹکیوں کو گرم کر کے چھان لیں اور اس میں زرد رنگ ۲ ماشہ خوشبو سنگترہ ۲ آونس ملالیں اور لائی کی (لائی پانی اور کاسٹک ملے ہوئے کو کہتے ہیں) دھار باندھ کر ڈالنا شروع کریں اور مسد سے چلاتے رہیں بعدہٗ ڈھک کر رکھ دیں نہایت اعلیٰ درجہ کا صابن تیار ہوگا۔ تجارت کر کے مالا مال ہو جاویں۔

## باتھ سوپ

اس کا بھی آجکل بہت رواج ہے اور کثرت سے فروخت ہونے والی چیز ہے۔

سوڈا کاسٹک ۹۸×۹۹ ڈگری ۲ سیر پانی آٹھ سیر روغن ناریل ۲۵ سیر کو نیم گرم کر لیں اور لائی کو دھار باندھ کر ڈالتے جاویں اور ایک آدمی گھوٹتا جاوے شہد کے قوام کی طرح ہو جاوے سرخ رنگ ایک ماشہ زرد رنگ ۲ ماشہ (۵) چھٹانک پانی میں حل کر کے شامل کریں اور خوشبو حسب خواہش شامل کریں۔ اور ۲۴ گھنٹہ پڑا رہنے دیں اس کے بعد ٹکیاں کاٹ لیں۔

## چین تان گولیاں

یہ بھی لاکھوں روپے کی ولایت سے آکر فروخت ہوتی ہیں کھانسی گلے کی خراش آواز کی خرابی کیلئے بیحد مفید ہے اور منہ کو خوشبودار بناتی ہے۔

رب السوس ۶ ماشہ لونگ ۶ ماشہ الایچی خورد ۶ ماشہ کباب چینی ۶ ماشہ جائفل ۶ ماشہ پاتری ۶ ماشہ جیٹر بات ۶ ماشہ کلیجن ۶ ماشہ کبابہ خنداں ۶ ماشہ چھڑ چھڑیلہ ۶ ماشہ ناگر موتھ ۶ ماشہ۔

صندل سفید ۶ ماشہ پیپرمنٹ ۶ ماشہ عرق کیوڑہ ۵ تولہ سب چیزوں کو باریک پیس کر عرق میں ملا کر گولیاں بنالیں اور وقت ضرورت منہ میں رکھیں۔

## فینایل بنانا

یہ چیز بھی تمام دنیا میں کثرت سے استعمال

ہوتی ہے اور بہت ہی منافع کا کام ہے
سوڈا کاسٹک ۵ تولہ بیروزہ سخت پاؤ بھر
کریاذوٹ آئل ایک سیر کاربالک ایسڈ
آدھ سیر پہلے سوڈے کو پانی میں حل کر لیا
بعدہٗ بیروزہ ڈالکر حل شدہ ڈالتے جائیں۔
اس کے بعد کریاذوٹ آئل اور کاربالک
ایسڈ ملادیں نہایت اعلیٰ درجہ کا تیار ہوگا

## اعلیٰ درجہ کی دھوپ بتی بنانا

برادہ صندل آدھ سیر لوبان تین پاؤ۔
نائیٹریٹ آف پوٹاس ۲ تولہ روغن لونگ
۱ تولہ روغن صندل ۱ تولہ کو گوند کتیرا کے
پانی میں ملاکر بتیاں بنالیں اس سے بہتر
دھوپ بتی ملنا مشکل ہے۔

## لاجواب منجن

جو دانتوں کے جملہ امراض کیلئے مفید ہے
اور ہلتے ہوئے دانتوں کو جماتا ہو صاف
کرتا ہے۔ پوست ہلیلہ زرد ایک تولہ سعد
کوفی ایک تولہ پوست انار سوختہ ایک تولہ
کباب چینی ۶ ماشہ فلفل سیاہ ۶ ماشہ عقرقرحا
ایک تولہ توتیا سبز ایک تولہ بندق ہندی ایک
تولہ سب کو کوٹ چھانکر منجن بنا دیں۔

## نہایت عمدہ بلو بلیک سیاہی

مازو بریان کردہ ۴۰ پونڈ صمغ عربی ۱ پونڈ
سلفیٹ آف آئرن ۹ پونڈ سادہ پانی
۴۵ گیلن۔ تمام ادویہ کو ملا کر تین ہفتہ
تک پڑا رہنے دیں۔ کبھی کبھی خوب ہلا دیا
کریں۔ پھر سیاہی نتھار لیں۔

## سبز سیاہی

ایسی ٹیٹ آف کاپر ۲ حصہ بائی ٹارٹ آف
پوٹاس ایک حصہ سادہ پانی ۸ حصہ سب کو
ملا کر ہلکی آگ پر جوش دیں جب پانی نصف
رہجائے تو اتار لیں اور کپڑے سے چھان لیں

سبز سیاہی تیار ہے۔

## فاؤنٹین قلم کی سیاہی

پانی بذریعہ بھبکا بطور عرق کشید کریں اور جس قسم کی سیاہی بنانی ہو اُسی قسم کا جرمنی رنگ ملادیں نہایت اعلیٰ درجہ کی سیاہی تیار ہوگی۔

## انگریزی صابن

سوڈا کاسٹک ۷۰×۷۲ ڈگری ایک سیر پانی ایک سیر خوب اچھی طرح حل کریں۔ تیل ارنڈی ۳ سیر ناریل ۳ سیر دونوں کو ذرا گرم کرکے ملادیں خوشبو سنگترہ ایک تولہ نارنجی رنگ ۲ ماشہ تیلوں میں خوب حل کریں۔ سوڈا ملا ہوا پانی دھار باندھ کر اسمیں ڈالنا شروع کریں جب پانی ختم ہوجاوے خوب گھوٹیں جب گاڑھا ہوجاوے کسی سانچہ میں ڈالکر ڈھانپ دیں۔ اور ۲۴ گھنٹے کے بعد نکال کر ٹکیہ کاٹ لیں نہایت اچھا صابن تیار ہوگا۔

## اگر کی بتیاں بنانا

یہ بتیاں بھی ایک عام چیز ہے۔ اور خوب فروخت ہوتی ہیں کوئی شہر ایسا نہ ہوگا جہاں اس کی مانگ نہ ہو ہر نسخہ ایک تولہ تیز پات ایک تولہ زرکچور ایک تولہ خس ایک تولہ ناگرموتھہ ایک تولہ عود ایک تولہ چربی ایک تولہ برادہ صندل ایک پاؤ مصری ۴ تولہ مصطگی ۴ تولہ سب کو کوٹ پیسکر لمبی لمبی بتیاں بنالیں نہایت خوشبودار اور اعلیٰ درجہ کی ہونگی۔

## روغن عنبرین

یہ تیل نہایت خوشبودار مفید اور بے نظیر عام تیلوں سے جو بازہیں فروخت

ہونے ہیں بعد جا بہتر اور مفید ہے۔
بعض اس نسخہ کی تجارت سے اکثر لوگ
ہزاروں روپیہ حاصل کر رہے ہیں۔
صندل سفید آدھ سیر چھڑیلہ ۱۰ تولہ
کپور کچری ۱۰ تولہ لونگ ۵ تولہ اگر ۱۰ تولہ
گل مولسری ۴ تولہ ناگرموتھ ۴ تولہ۔
پانی ۴ سیر۔ دو یوم سب دواؤں کو پانی
میں بھگو رکھیں بعدہٗ جوش دیکر جب نصف
پانی رہ جاوے تو چھان لیں اور روغن
کنجد ۴ سیر ملا کر خوب جوش دیں حتیٰ کہ
پانی سب جل جاوے اور صرف تیل باقی
رہے اب اس روغن میں سینٹ عنبر ایک
تولہ سینٹ مشک ایک تولہ سینٹ
چنبیلی ایک تولہ سب رنگ دیکر تین
بتی چھٹانک کی شیشیوں میں بھر کر اور عمدہ
لیبل لگا کر فروخت کریں چیز عمدہ
ہونیکی وجہ ہاتھوں ہاتھ فروخت ہوگی۔

## شاہی چورن

جو جملہ امراض معدہ کے لئے اکسیر ہے۔
۴ رتی سے ایک ماشہ تک ہمراہ آب تازہ
استعمال کریں نوشادر ۴ تولہ مرچ سیاہ
۲ تولہ نمک لاہوری ۱۲ تولہ شورہ قلمی
۲ تولہ گھمان ۲ تولہ سوہاگہ بریاں ۲ تولہ
جواکھار ۲ تولہ الائچی کلاں ۴ تولہ ست
لیموں ۴ رتی ہرمچی ۶ تولہ سب کو کوٹ کر
چھانکر چورن تیار کریں۔

## دودھ کا سفوف

ایک چھٹانک پانی میں حل کر کے ایک
سیر دودھ کا مزہ لیلو بازار میں ایک سیر
دودھ کی ۳ یا ۴ آنہ ہوتی ہے اگر آپ
ایک چھٹانک سفوف ڈبیہ میں ایک
آنہ فی ڈبیہ کے حساب سے فروخت
کریں تو دو چار درجن نکل جانا معمولی بات ہے

بہت منافع کا کام ہے۔
ایک چھٹانک تازہ پانی اور ایک
ڈرام سوڈا کاربونیٹ لیکر دونوں کو ملا دو
اس مرکب میں چار سیر دودھ شامل کردو
اور ایک سیر دانہ دار کھانڈ۔ اب اس
مرکب کو آگ پر حل کرو اور اس وقت
تک کرتے رہو جب تک کہ خشک
نہ ہو جاوے۔ چولھے سے برتن کو اتار کر
ٹھنڈا ہونے پر ڈبوں میں بند کر کے
فروخت کرو۔

## سرخ سیاہی

ڈھاک یا پیپل کی لاکھ ذرا سا سوڈا
اور بیری کے پتے ملا کر پانی میں جوش
دیں جب پانی چوتھائی رہ جائے تو چھ
ماشہ پھٹکڑی ڈالدیں اور کپڑے میں کو
چھان لیں۔

## لیمونیڈ واٹر پوڈر تیار کرنا

اس پوڈر کو ملک میں ابھی تک رواج
نہیں دیگیا۔ اگر کوشش کیجاوے تو یہ
بھی لیمونیڈ واٹر کی طرح عام ہو سکتا ہے
اور ہر گھر میں اس کی ضرورت ہو سکتی ہے
کیونکہ واٹر کے مقابلہ میں سستا پڑتا ہے
ٹارٹرک ایسڈ ڈھائی تولہ۔ لی کا
ست ۹ ماشہ باریک قند ایک پاؤ
سب کو ملا کر ایک کر لیا جاوے خوبصورت
ڈبیوں میں بنا کر فروخت کیا جاوے
نہایت مفید کام ہے۔

## خوشبودار مسی

مازو ڈیڑھ تولہ سوہن مکھی ۶ ماشہ
برادہ لوہا ۷ ماشہ ہیراکسیس ڈیڑھ تولہ
سبکرٹی ۲½ تولہ ہرمزی ۲ ماشہ رومی
مصطگی جاوتری لونگ دانہ الائچی دارچینی

ہر ایک چھ ماشہ سب کو باریک پیسکر
کپڑے میں چھان لو جب تیار ہو جاوے
تو کیوڑہ چھڑک کر آمیز کردو اور خشک
ہونے پر چھوٹی چھوٹی شیشیوں میں بھر
کر فروخت کرو۔ جو ایک دفعہ خرید یگا
ہمیشہ کے لئے گاہک ہو جاویگا۔

## بائیسکل کا تیل

بائیسکل کا تیل بنانا نہایت آسان
ہے علاوہ بائیسکل کے ہزارہا قسم کی مشینوں
میں یہ تیل کام آسکتا ہے اور ولایتی سے
بہت بہتر ہے۔
کسٹر آئیل اور کیروسین آئیل ہموزن
لیکر ملالیں اور مختلف قسم کی شیشیوں
میں بھر کر فروخت کریں یا خود استعمال
کریں۔

## بائیسکل کی لالٹین کا تیل

بادام روغن کافوریا اور کیروسین آئیل کو ہموزن
ملاکر بائیسکل کی لالٹین میں جلا دیں تو
گیس کی مانند روشنی ہوگی۔

## امرتسری اعلیٰ قسم کا دیسی صابن

کاسٹک سوڈا دس سیر تیل مہوا پچاس
سیر میدہ دو سیر نمک دو سیر پانی اسی
سیر۔ لوہے کے کڑاہے میں پہلے میدہ
اور تیل ملاکر خوب گھوٹیں کہ یک جان
ہو جاوے پھر چالیس سیر پانی میں نمک
حل کرکے ملادیں جو کہ پہلے ہی سے حل
کیا ہوا ہوگا کاسٹک سوڈا بھی پیسکر
پانی میں ملاکر آگ پر پہلے ہی گرم کر کے
حل کر لینا چاہیئے۔ پھر تیل میدہ نمک
کا پانی تینوں کو ملالیں تو دھار باندھ کر
کاسٹک کا پانی بھی ملائیں اور لکڑی سے

تمام کو خوب ہلاتے جائیں اور بقایا
بیس گرم پانی ڈالکر خوب لکڑی کے مسد
سے گھوٹیں۔ جب تمام چیزیں یکجان
ہوجائیں تو بڑے سانچے میں ڈالدیں
اور ۲۴ گھنٹہ پڑا رہنے دیں۔

نوٹ۔ سوڈا کاسٹک جب پانی
میں حل ہوجاتا ہے تو اس کو لائی کہتے
ہیں۔ یہ صابن بہت کم خرچ ہوتا ہے
اور صفائی اچھی کرتا ہے۔ دھوبی
اس کو بہت پسند کرتے ہیں۔

## بہت سستا صابن

مہوہ کا تیل چار سیر سوڈا کاسٹک ایک سیر
کو دو سیر پانی میں بھگو دیں اور ایک سیر
نمک آٹھ سیر پانی میں بھگو دیں میدا
ایک سیر جب سوڈا اور نمک الگ الگ
پانی میں حل ہوجاویں (چار یا پانچ گھنٹے میں
خود بخود حل ہو جائیں گے) تو کاسٹک
سوڈے کا پانی خود بخود کچھ دیر گرم
رہے گا۔ اس کو سرد ہونے دیں پس
ایک کڑاہی میں تیل اور میدا ڈال
کر لکڑی کے مسد سے خوب ملادیں
جب یکجان ہوجاوے تو نمک کا پانی
ملاکر خوب ملادیں جب نمک کا پانی
مل چکے تو کاسٹک سوڈا کا پانی
جسکو لائی کہتے ہیں خوب ملادیں
اس نسخہ میں آگ کی بالکل ضرورت
نہیں جب تمام چیزیں یک جان
ہوجاویں تو سانچے یعنی فریم میں ڈالدیں اس
وقت صابن خود بخود گرم ہوجائے
گا اس گرمی کو قایم رکھنے کے لئے
صابن پر کپڑا ڈھک دیں۔ ۲۴ گھنٹہ
کے بعد صابن جم جائے گا۔ نکال کر
ٹکڑے کرلیں۔ لاہور والے اسی ترکیب
سے سستا صابن بنا کر فروخت کرتے
ہیں۔ نوٹ:۔ ہر طرح کھدیسی

صابن میں ۷۷ - یا ۷۸ ڈگری کا کاسٹک
استعمال کرنا چاہیئے - جھوے کے تیل کا
خوبصورت اور عمدہ ہونیکے علاوہ سستا
پڑتا ہے - اس کے دوسرے نمبر پر
سرسوں کے تیل کو صابن ہوا کرتا ہے -

## سرسوں کے تیل کا دیسی صابن

کاسٹک سوڈا ایک پاؤ - پانی ایک
سیر میدہ ایک پاؤ سرسوں کا تیل
ایک سیر - پانی میں سوڈا کاسٹک
چار پانچ گھنٹہ بھگو دینے سے
خود بخود حل ہو جائے گا - اور خود
بخود گرم بھی ہو گا - لیکن سرد ہونے
پر صابن بنانا چاہیئے - دوسرے برتن
میں میدہ اور تیل کو خوب ملالیں اور
اس میں کاسٹک سوڈے کا پانی دھار باندھ
کر ڈالتے جائیں - اور ساتھ سے خوب
ملاتے جائیں - جب تمام قوام یک جان
ہو جائے تو سانچے میں بھر کر اوپر
سے کپڑا ڈھک دیں ۲۴ گھنٹہ
کے بعد صابن جم جائے گا - تار
سے ٹکڑے کاٹ لیں اور تین چار
دن کے بعد استعمال کریں تاکہ
ٹکڑے بخوبی سوکھ جائیں -
یہ صابن دوسرے صابن کی
نسبت مہنگا پڑے گا لیکن
صابون سازی سیکھنے کے لئے
پہلے اسی طریقہ سے شروع
کریں - تاکہ تمام اصول آجائیں

## دیسی کالا صابن

کاسٹک سوڈا پانچسیر تیل
ناریل سولہ سیر تیلی از قطری
۴ سیر قند سیاہ یعنی گڑ پاؤ
سیر سوڈا واشنگ ڈھائی سیر
سوڈا سلی کیٹ ڈھائی سیر پانی

بیچاس سیر۔
کڑھائی میں گڑ ڈال کر آگ پر رکھیں۔ جب گڑ حل جاوے تو اس میں دو سیر پانی ڈال دیں۔ اب ایک علیحدہ کڑھائی جس میں پانچ سیر کاسٹک بعہ سوڈا واشنگ کو دس سیر پانی پہلے سے بھگ کر حل کر لیا ہو گڑ والے پانی میں کاسٹک والا پانی ملا دیں پھر دونوں تیل ملا کر کڑھائی میں باقی چیزوں میں ملا دیں پھر پچاس سیر پانی میں سے جو لگتا یا پانی بچا ہوا ہے یہ بھی ڈال دیں۔ اور پھر سب سے آخر میں سوڈا اسلی کپڑے ڈالیں اس تمام عرصہ میں نیچے برابر آگ جلتی رہے تمام قوام کو اتنی دیر پکا دیں کہ ہاتھ میں لینے سے لعاب سا معلوم ہو اور زمین پر ڈالنے پر بوند صابن کی طرح جم جاوے۔ تو نیچے سے آگ نکال کر ٹھنڈا ہونے دیں۔ جب ٹھنڈا ہونے پر قوام پر بالائی سی آنے لگے تو سانچے میں ڈال دیں ۲۴ گھنٹے کے بعد جم جائے گا۔ یہ دہلی کا بڑھیا کالا صابن کہلاتا ہے۔

## اعلیٰ قسم کا نیم کا صابن

یہ صابن پھوڑے پھنسی اور چنبل خارش وغیرہ جلدی امراض میں بہت مفید ہوتا ہے۔ اور بازار میں بڑی قیمت پاتا ہے۔

تیل ناریل چار سیر نیم کے درخت کے بیجوں کا تیل ڈھائی سیر۔ سوڈا کاسٹک ۲ ایک سیر پانی پونے دو سیر صابن میں ڈالنے کا سبز رنگ دو ماشہ دونوں تیلوں کو کپڑے میں سے چھان کر

خوب ملالیں اور کاسٹنگ سوڈے
کو پانی میں حل کرکے تیل میں دھار
باندھ کر ڈالیں اور مسد سے گھوٹتے
جائیں بعد میں رنگ ملا کر دس یا پانچ منٹ
گھوٹیں۔ پھر سانچے میں بھر کر ۱۲ گھنٹے
بعد نکال لیں۔ صابن تیار ہے۔
اس میں کوئی خوشبو نہ ڈالیں کیونکہ نیم کی
قدرتی خوشبو موجود ہے۔

## سلفر سوپ یعنی گندھک کا صابن

یہ صابن بھی جلدی امراض میں کام
آتا ہے۔ اور ولایت سے آکر بہت
قیمت پر فروخت ہوتا ہے۔ ناریل
کا تیل پانچ سیر سوڈا کاسٹک ایک سیر
سلفر شولیوشن سات چھٹانک پانی
پونے دو سیر سوڈا کاسٹک کو پانی میں
حل کرکے لائی بنالیں پھر اس لائی میں
سلفر شولیوشن حل کریں اور اس
مرکب کو دھار باندھ کر ناریل کے
تیل میں ڈالتے جائیں اور خوب
ہلاتے جائیں۔ جب قوام گاڑھا
مانند شہد ہو جاوے تو سانچے میں
ڈالدیں بارہ گھنٹے میں جم جائے گا
اسمیں رنگ اور خوشبو ملانے کی ضرورت
نہیں کیونکہ گندھک کا رنگ اور
خوشبو آجاوے گی۔

## نوٹ

(۱) اگر کتاب ہذا کے کسی نسخہ
کی بابت کچھ دریافت کرنا ہو تو
ایک آنہ کا لفافہ یا جوابی کارڈ
روانہ کرکے معلوم کریں۔

(۲) اس کتاب کا دوسرا حصہ
بہت جلد شائع ہوگا۔ اگر ضرورت
ہو ۸ آنہ کا ٹکٹ روانہ کرکے منگالیں

خاکسار عبدالغفور مسلم محلہ کھالہ پار مظفرنگر
یو۔ پی

## طلسمی رنگ

جو کہ کپڑوں کو سرخ کر دیتا ہے لیکن خشک ہونے کے بعد کپڑا اپنی اصلی حالت پر آجاتا ہے مذاق کرنے کے لئے نہایت لاجواب چیز ہے تہواروں کے موقعہ پر اس کی تجارت خوب چلتی ہے

نوشادر۔ چونہ۔ فینائل۔ سٹلین جرمنی
ایک چھٹانک ایک چھٹانک ۶ ماشہ ۳

تینوں چیزوں کو مناسب پانی میں ملالیں نہایت اچھا گلابی رنگ تیار ہو جائے گا۔

ہولی دیوالی۔ عید بقر عید۔ دسہرہ پر اس کی تجارت سے خوب فائدہ اٹھاویں۔

## پسو مار تیل

زرنی سرخ دوا ولنس سفیدہ صابن چہارم پونڈ۔ کافور نصف اونس۔ ریکٹی فائڈ اسپرٹ ایک تولہ۔ پہلے کافور کو اسپرٹ میں حل کریں جب دودھ کی طرح سفید ہو جاوے تو اس کے بعد باقی دونوں چیزیں بھی شامل کر کے تیل بنالیویں۔ اگر چارپائی میں کھٹمل ہوں تو ہر چول میں ایک قطرہ ٹپکا دیں اور اطمینان کی نیند سوویں۔ بہت کم لاگت سے تیار کر کے تجارت کریں۔

## سالن سنوار مصالحہ

یہ مصالحہ ہر قسم کی دال ترکاری ساگ بھاجی کو لذیذ بنانے میں اپنی مثال آپ ہے۔ تیار ہونے کے بعد ذرا سا مصالحہ ڈالیں اور نوش کریں۔ یہ مصالحہ مقوی معدہ اور ہاضم طعام ہے۔ ایک ایک تولہ کے پیکٹ بنا کر ایک ایک پیسہ میں فروخت کریں بہت ہی فروخت ہونے والی چیز ہے۔ امچور ایک سیر۔ دھنیہ پان

...دھ سیر ۔ کچری پاؤ سیر ۔ زیرہ سفید
۱۰ تولہ ۔ مرچ سیاہ ۵ تولہ ۔ الائچی کلاں
۵ تولہ ۔ زیرہ سیاہ ڈھائی تولہ ۔
لونگ ڈھائی تولہ ۔ مرچ سرخ ۵ تولہ
ادرک خشک ۵ تولہ ۔ ادرک
خشک ۵ تولہ ۔ پودینہ خشک ڈھائی تولہ
نمک لاہوری پاؤ سیر ۔ ان سب کو کوٹ
چھان کر سفوف تیار کریں ۔

## مونگے کے موتیوں کی مصنوعی مالا

یعنی تسبیح

یہ کام ہر جگہ چلنے والا ہے کم سرمایہ اور
کم محنت سے اچھا فائدہ ہو سکتا ہے
رال ایک چھٹانک شنگرف ایک تولہ
۴ ماشہ ہر دو چیزوں کا علیحدہ علیحدہ
سفوف بنا لیں پھر دونوں کو نرم
آگ پر گرم کرکے ملا لیں پھر انکی
مونگے کی طرح گولیاں بنا دیں
اور سوئی سے سوراخ کرکے دھاگے
میں پرو لیں نہایت خوبصورت مالا
یعنی تسبیح تیار ہو نگی ۔

## سفری چائے تیار کرنا

آدھ سیر پانی میں عمدہ چائے ایک
چھٹانک ڈالکر اس قدر ابالیں کہ رنگ
خوب نکل آوے اسکے بعد پانی کو چھانکر
دودھ دو سیر تازہ شامل کرکے کھویا بنالیں
اگر خوشبودار کرنا منظور ہو تو مندرجہ صدر
میں دانہ الائچی خورد ایک تولہ دارچینی
دو تولہ سفوف کرکے ملا دیں جب چائے
تیار کرنا ہو تو پانی گرم کرکے ایک پیالی
میں ایک ٹکیہ ملا دیں نہایت خوش ذائقہ
اور مفید چائے تیار ہے اگر کوئی شخص
اس کو تیار کرکے اسکی تجارت شروع
کرے تو بہت منافع کا کام ہے ۔

خاکسار
عبدالغفور علم محلہ کھالہ پار
مظفرنگر ۔ یو ۔ پی

گورنمنٹ آف انڈیا سے رجسٹری شدہ)

# بواسیر کا فقیری چھلّا (رجسٹرڈ)

یہ چھلا مجھ کو ایک بزرگ کامل نے بڑی خدمت اور محنت کے صلہ میں عطا فرمایا ہے۔ جس سے پُرانی سے پُرانی خونی اور بادی بواسیر کو خدا کے فضل وکرم سے کلی آرام ہوجاتا ہے۔ اور ہزارہا بندگان خدا کو اس موذی مرض سے نجات ملی ہے اگر خدانخواستہ آپ کو یا آپ کے کسی عزیز کو یہ موذی مرض خونی یا بادی ہو تو فوراً ایک عدد چھلا طلب فرمادیں ہدیہ فی عدد دو روپیہ دس آنے (۲؍۱۰) دوسرا فائدہ اگر چھلا مذکور بوقت ولادت حاملہ کے گلے میں ڈالا جاوے تو بچہ نہایت آسانی سے تولد ہوجاتا ہے۔

جناب نور محمد صاحب اسٹیشن ماسٹر مقام ران بن (برما) سے تحریر فرماتے ہیں کہ میں نے آپ سے دو درجن کے قریب چھلے منگا کر دوستوں کو تقسیم کئے جنکو بفضلہ فائدہ ہوا۔ خدا وند کریم آپکو خوش وخرم رکھے۔ آمین۔

جناب کنہیا لال جی صاحب نائب حاکم رائے پور رہیلو اڑہ سے تحریر فرماتے ہیں کہ آپ کے یہاں سے دو عدد چھلے بواسیر منگائے تھے اُنسے بیشک فائدہ ہوا اسلئے مہربانی فرما کر ایک عدد چھلا اور روانہ فرما کر مشکور فرمائیں۔

خادم الفقراء الٰہی نور شاہ عامل چھلا بواسیر رجسٹرڈ مظفر نگر دیو۔ پی)